کس سے پردہ کرنا ہے اور کس طرح کرنا ہے

# اسلام میں پردے کی اہمیت

ہر ماں، بہن اور بیٹی کے لیے ایک ضروری کتاب

محمد اشرف علی تھانوی



تحسین پبلشرز محبوب پلازہ اقبال روڈ کمیٹی چوک۔ راولپنڈی
احاطہ شاہ ریال۔ اردو بازار۔ لاہور

ہر ماں بہن اور بیٹی کے لئے

ایک ضروری کتاب

# اسلام میں پردہ کی اہمیت

مولانا اشرف علی تھانویؒ

تحسین پبلشرز
کمیٹی چوک راولپنڈی
احاطہ شاہد ریال اردو بازار لاہور

قیمت 12 روپے

تحسین پبلشرز مجوب پلازہ اقبال روڈ کمیٹی چوک راولپنڈی
احاطہ شاہ دریاں۔ اردو بازار۔ لاہور

- عوامی کتاب گھر لاہور • مکتبہ دیوبند قصہ خوانی بازار پشاور
- فاضل مقبل اینڈ سنز لاہور • کتب خانہ مقبول عام فیصل آباد
- رشید اینڈ سنز کمیٹی بازار قصور • کتابستان شاہی انار بہاولپور
- اسلامی کتب خانہ بلاک سرگودھا • چوہدری بک ڈپو دینہ
- حاجی نذر حسین اینڈ سنز راولپنڈی • حافظ بک ایجنسی سیالکوٹ
- غوثیہ کتب خانہ گوجرانوالہ • لالہ بک سنٹر سیالکوٹ



# تمہید

جناب ایڈیٹر صاحب نے عورتوں کے پردۂ مروّجہ کے متعلق ایک سوال حضرت حکیم الامت مولانا تھانوی رحمتہ اللہ علیہ کی خدمت میں بھیجا تھا تاکہ اس کے متعلق شریعت کا حکم معلوم کیا جاوے۔ چنانچہ حضرت نے اس کا جواب نہایت جامع ومدلل تحریر فرما کر ارسال فرمادیا تھا جو الانصار مورخہ ۲۴؍ جون ۲۸ء میں شائع بھی ہو چکا ہے۔ اس جواب کو دیکھ کر بعض خیر خواہان دین کی خواہش ہوئی کہ اس کی تسہیل شرح سے ہو جائے تو بہتر ہے۔ کیونکہ عام طور پر دین اور علوم دین سے اس قدر بے تعلقی ہو گئی ہے کہ مضامین دینیہ کا سمجھنا لوگوں پر بہت ہی مشکل ہو گیا ہے۔ چنانچہ حضرت نے اس کو منظور فرمایا اور برادر مکرم مولوی ظفر احمد صاحب کو تسہیل فرمادی۔

اب علی الترتیب اول ایڈیٹر صاحب الانصار کا سوال اور پھر اس کے نیچے بطور شرح کے اصل مضمون کی شرح نقل کی جاتی ہے۔ جس سے امید ہے کہ طالب حق کو تسلی ہو جائے گی۔ ہاں جو لوگ ایک رائے قائم کر چکے ہیں اور دین سے بے تعلقی اختیار کر چکے ہیں اور حیاء و شرم کو بالائے طاق رکھ چکے ہیں۔ ان کے لئے ایسے ایسے ہزاروں رسالے بھی کافی نہیں ہو سکتے۔ امید ہے کہ اس پوری تحریر کو نظر انصاف سے ملاحظہ فرمائیں گے اور پردہ جو مستورات کے لئے مایہ ناز اور محافظ عصمت ہے اس میں کمی فرما کر خسر الدنیا والاخرہ کا مصداق نہ بنیں گے۔ والسلام

احقر مدیر

# پردہ کی حقیقت

سوال: حضرت مولانا[1] ظلکم العالی۔ السلام علیکم ورحمتہ اللہ

مزاج اقدس؟ چند سوالات بھیجتا ہوں امید کہ جناب ان کے جوابات سے مشرف فرمائیں گے۔

۱۔ پنجاب میں شریف عورتیں بلا استثناء برقعہ اوڑھ کر پیدل یا تانگہ میں سوار ہو کر رشتہ داروں سے ملنے یا دوسری دینی و دنیاوی ضرورتوں سے بے تکلف باہر جاتی ہیں۔ اسے وہاں کوئی معیوب نہیں سمجھتا کیونکہ وہاں پردہ کا مفہوم یہی ہے کہ عورت اپنا چہرہ جسم اور زینت غیر محرموں سے مخفی رکھے اور وہاں شرفاء اراذل میں بلا اختیار چیز یہی ہے کہ ادنیٰ طبقہ کی عورتیں کھلے چہرہ پھرتی ہیں۔ شریف خواتین برقعہ اوڑھ کر جاتی ہیں۔ غرض پردہ مروجہ شرفاء پنجاب شرعی پردہ کہلا سکتا ہے یا نہیں اور اگر نہیں تو ان کے پردے میں شرعی محدود قباحت کیا ہے؟

---

[1] حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانویؒ مراد ہیں۔



۲۔ یہاں دیوبند میں دیکھا گیا کہ شریف عورتیں نقاب و ستر کے ساتھ باہر نکلنا بھی معیوب خیال کرتی ہیں اور اس سے اجتناب کیا جاتا ہے۔ کیا مسلمات ایسے ہی پردہ کی مامور ہیں یا چہرہ اور جسم چھپا کر باہر نکلنے کی اجازت ہے؟

۳۔ اگر ہر جوان عورت کے لئے غیر محرموں سے چہرہ چھپانا واجب اور ضروری ہے تو گھر کی خادمائیں اور باندیاں جو زر خرید نہیں ہوتیں اس حکم سے مستثنیٰ ہیں یا نہیں؟ بصورت اول استثناء کی شرعی دلیل کیا ہے۔ بصورت ثانی گھر کے مرد جوان کے چہرے کی طرف بلا تکلف دیکھتے اور ان سے ہم کلام ہوتے ہیں اس کا شرعی حکم کیا ہے؟

۴۔ بعض گھروں میں جوان یا بڈھے مرد کام کاج کے لئے نوکر رکھے جاتے ہیں اگر کسی فتنہ کا خوف نہ ہو تو گھر کی مستورات کا ان کے سامنے چہرہ کھولنا شرعاً کیا حکم رکھتا ہے؟

۵۔ سیاہ فام بدصورت جوان عورت جس کے چہرہ کھولنے میں

کسی فتنہ کا خوف نہیں۔ اگر وہ چہرہ نہ چھپائے تو اس میں کیا مضائقہ ہے؟

٦۔ کسی سلیم الفطرت، مامون عن الشہوت جوان آدمی کا کسی غیر محرم خوبصورت جوان عورت سے بلا ضرورت شدید ہم کلام ہونا اور گفتگو کرتے ہوئے بلا شہوت اس کے چہرے کی طرف دیکھنا جائز ہے یا نہیں۔ بصورت ثانی عدم جواز کی دلیل کیا ہے۔ یہ بات پیشِ نہادِ خاطر اطہر رہے کہ بعض صحابیاتؓ کھلے چہرے کے ساتھ حضور سید العرب والعجم صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے حاضر ہوتی تھیں اور خاکسار کو اس بات کا کوئی ثبوت نہیں ملا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے کبھی انہیں پردہ کا حکم دیا ہو۔

٧۔ بعض لوگوں کا خیال ہے کہ آیت حجاب صرف امہات المومنین کے لئے نازل ہوئی تھی۔ عامہ مسلمات اس حکم میں داخل نہیں ہیں۔ کیا یہ خیال صحیح ہے؟ والسلام

(خاکسار ابوالقاسم) ٨ر جون ١٩٢٨ء



# جواب[1] منجانب حضرت حکیم الامتہ

# رحمتہ اللہ علیہ

مسلمان عورت جو آزاد ہو زر خرید باندی نہ ہو بالغ ہو چکی ہو یا بالغ ہونے کے قریب ہو جوان ہو یا بوڑھی اس کے لئے اجنبی مردوں سے پردہ کرنے کے تین درجے ہیں۔ ایک یہ کہ بجز چہرہ اور ہتھیلیوں کے اور بعض کے نزدیک بجز پیروں کے بھی باقی تمام بدن کو کپڑے سے چھپایا جائے اور یہ ادنیٰ درجہ کا پردہ ہے۔

دوسرے یہ کہ چہرہ اور ہتھیلیوں اور پیروں کو بھی برقع وغیرہ سے چھپایا جائے یہ درمیانی درجہ کا پردہ ہے تیسرے یہ کہ عورت دیوار یا پردہ کے پیچھے آڑ میں رہے کہ اس کے کپڑے پر بھی اجنبی مردوں کی نظر نہ پڑے یہ اعلیٰ درجہ کا پردہ ہے اور یہ تینوں درجے قرآن و حدیث میں مذکور ہیں۔ اور شریعت میں ان کا حکم موجود ہے۔ چنانچہ آیت وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا الخ

---

[1] یعنی یہ اصل جواب کی شرح و تسہیل ہے

اور حدیث يَا اَسْمَآءُ اِنَّ الْمَرْاَةَ اِذَا بَلَغَتِ الْمَحِيْضَ لَنْ يَّصْلُحَ اَنْ يُّرٰى مِنْهَا اِلَّا هٰذَا وَ اَشَارَ اِلٰى وَجْهِهٖ وَ كَفَّيْهِ رواہ ابو داؤد میں پہلے درجہ کا ذکر ہے۔ ترجمہ آیت کا یہ ہے کہ عورتیں اپنی زینت (کے مواقع) کو ظاہر نہ کریں مگر جو ان میں سے (غالبًا) کھلا ہی رہتا ہے جس کی تفسیر حدیث میں چہرہ اور ہتھیلیوں کے ساتھ کی گئی ہے (کہ ان کا کھولنا ضرورت کی وجہ سے مستثنٰی ہے اور پیروں کو فقہاء نے قیاساً اس میں داخل کیا ہے) حدیث کا ترجمہ یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت اسماء رضی اللہ عنہا سے فرمایا کہ اے اسماء جب عورت بالغ ہو جائے تو سوا اس کے اور اس کے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چہرہ اور ہتھیلی پر اشارہ فرمایا اور کسی عضو کا اجنبی مردوں کے سامنے کھولنا جائز نہیں۔ اس کو ابو داؤد نے روایت کیا ہے اور ایک آیت میں ہے يُدْنِيْنَ عَلَيْهِنَّ مِنْ جَلَابِيْبِهِنَّ کہ عورتیں اپنے اوپر چادریں ڈال لیا کریں۔ اور ایک حدیث میں جس کو بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے وارد ہے کہ ایک عورت نے کہا یا رسول اللہ اگر ہم میں سے کسی کے پاس چادر نہ ہو (تو عید کی نماز کو کیونکر جائے)



حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اس کے ساتھ والی اس کو اپنی چادر اڑھاوے اور ایک حدیث میں ہے جس کو ابو داؤد نے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عورت اپنی ازار کو (پنڈلی سے) ایک بالشت نیچے لٹکائے تو حضرت ام سلمہؓ نے عرض کیا کہ اس صورت میں ان کے پیر کھلے رہیں گے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو ایک ہاتھ لٹکا لیا کرے۔ ان احادیث و آیت میں پردہ کے دوسرے درجہ کا ذکر ہے۔ اور ایک آیت میں ہے وَقَرْنَ فِیْ بُیُوْتِکُنَّ (اور اے بیبیو! تم اپنے گھروں میں رہا کرو) اور ایک آیت میں ہے وَ اِذَا سَاَلْتُمُوْهُنَّ مَتَاعًا فَاسْئَلُوْهُنَّ مِنْ وَّرَآءِ حِجَابٍ (اور جب تم عورتوں سے کوئی چیز استعمال کے لئے مانگو تو پردہ کی آڑ میں ہو کر مانگو) اور ایک آیت میں ہے وَلَا تُخْرِجُوْهُنَّ مِنْ بُیُوْتِهِنَّ وَلَا یَخْرُجْنَ الآیہ (اور عورتوں کو ان کے گھروں سے باہر نہ نکالو اور نہ خود نکلیں) اور حدیث میں ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (حضرت ام سلمہ و میمونہ رضی اللہ عنہما سے) فرمایا کہ ان سے پردہ کرو) یعنی عبد اللہ بن ام مکتومؓ نابینا سے) حضرت ام سلمہؓ فرماتی ہیں کہ میں

نے عرض کیا یا رسول اللہ کیا وہ اندھا نہیں ہے جو ہم کو دیکھ نہیں سکتا۔ تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا پھر تم بھی اندھی ہو کیا تم اس کو نہیں دیکھتیں اس کو امام احمد و ترمذی و ابو داؤد نے روایت کیا ہے۔ اور ایک حدیث میں ہے کہ پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سودہ بنت زمعہؓ سے فرمایا کہ تم اس سے (یعنی زمعہ کے باندی زادہ سے) پردہ کرو۔ (حالانکہ آپ نے یہ فیصلہ کیا تھا کہ یہ لڑکا زمعہ ہی کا ہے کیونکہ اس کی باندی کے بطن سے ہے مگر حضرت سودہؓ کو اس سے پردہ کا) اس لئے (حکم دیا) کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اس لڑکے میں عتبہ کی مشابہت زیادہ پائی (اور عتبہ کا دعویٰ یہ تھا کہ یہ لڑکا میرا ہے جو قانونِ شرعی سے رد کر دیا گیا تھا۔ راوی کہتے ہیں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے اس حکم کے بعد اس لڑکے نے عمر بھر حضرت سودہؓ کو نہیں دیکھا۔ اس کو بخاری وغیرہ نے روایت کیا ہے) اور ایک حدیث میں ہے اَلْمَرْاَۃُ عَوْرَۃٌ فَاِذَا خَرَجَتْ اِسْتَشْرَفَهَا الشَّیْطَانُ کہ عورت پردہ میں رہنے کی چیز ہے۔ جب وہ باہر نکلتی ہے تو شیطان اس کو تاکتا ہے (اور اس کے درپے) ہوتا ہے۔ اس کو ترمذی نے روایت



کیا ہے۔ ان آیات و احادیث میں پردہ کے تیسرے درجہ کا ذکر ہے۔ ان سب آیات و احادیث سے پردہ کے تینوں درجوں کا واجب و لازم ہونا ثابت ہو گیا اور یہ کہ شریعت نے ان سب درجوں کا حکم کیا ہے۔ البتہ ان میں اتنا تفاوت ضرور ہے کہ پہلا درجہ اپنی ذات سے واجب ہے اور دوسرا تیسرا درجہ کسی عارض کی وجہ سے واجب ہے مگر اس تفاوت سے یہ لازم نہیں آتا کہ ان تینوں میں سے کوئی درجہ واجب نہ رہے بلکہ اس تفاوت کے ساتھ بھی تینوں درجے واجب ہیں کیونکہ درجات کے تفاوت سے نفس وجوب پر کوئی اثر نہیں پڑتا جیسا فرض اعتقادی اور فرض عملی میں درجہ کا تفاوت ہوتا ہے مگر فرض دونوں ہیں۔ اور نفس فرضیت دونوں میں موجود ہے اور چونکہ پہلا درجہ اپنی ذات سے واجب ہے اس لئے اس کا حکم بھی جوان اور بوڑھی عورتوں سب کو عام ہے یعنی بجز چہرہ اور ہاتھوں کے باقی بدن یا سر کے کسی حصہ کا اجنبی کے سامنے کھولنا بوڑھی عورتوں کو بھی جائز نہیں اور دوسرے تیسرے درجہ کا پردہ چونکہ عارض کی وجہ سے واجب ہے۔ اس لئے ان کے واجب ہونے کا مدار اس عارض ہی پر ہے جہاں وہ

عارض موجود ہوگا وہاں یہ درجے ہوں گے اور جہاں عارض موجود نہ ہوگا وہاں یہ درجے بھی واجب نہ ہوں گے اور وہ عارض فتنہ کا اندیشہ ہے جس کی دلیل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ ارشاد ہے اَستَشرَفَهَا الشَّیطَانُ الحدیث کہ جب عورت باہر نکلتی ہے تو شیطان اس کو تاکتا ہے۔ نیز حق تعالیٰ کا یہ ارشاد بھی اس کی دلیل ہے فَیَطمَعَ الَّذِی فِی قَلبِهٖ مَرَضٌ کہ جس کے دل میں خرابی ہے وہ ہوس کرنے لگے گا۔ رہا یہ کہ فتنہ کا اندیشہ کہاں ہے۔ اور کہاں نہیں۔ اس کی تعین ہماری رائے پر نہیں رکھی گئی بلکہ قرآن میں اس کا فیصلہ بھی خود ہی فرمادیا گیا۔ چنانچہ ارشاد ہے وَالقَوَاعِدُ مِنَ النِّسَآءِ الّٰتِی لَا یَرجُونَ نِکَاحًا فَلَیسَ عَلَیهِنَّ جُنَاحٌ اَن یَّضَعنَ ثِیَابَهُنَّ غَیرَ مُتَبَرِّجَاتٍ بِزِینَةٍ وَاَن یَّستَعفِفنَ خَیرٌ لَّهُنَّ ط (ترجمہ) اور بڑی بوڑھی عورتیں جن کو نکاح کی کچھ امید نہ رہی ہو ان کو اس بات میں کوئی گناہ نہیں کہ وہ اپنے (زائد) کپڑے اتار رکھیں (جن سے چہرہ وغیرہ چھپایا جاتا ہے) بشرطیکہ زینت (کے مواقع) کا اظہار نہ کریں اور اس سے بھی احتیاط رکھیں تو ان کے لئے اور زیادہ بہتر ہے۔ حاصل اس کا یہ ہے کہ جو بوڑھی



عورتیں نکاح کے قابل نہیں رہیں ان کو زینت ظاہر کرنے کی تو اجازت نہیں جس سے مراد تمام بدن ہے۔ ہاں چہرہ اور ہتھیلیاں کھولنے کی اجازت ہے جیسا دوسری آیت میں ہے وَلَا یُبدِینَ زِینَتَهُنَّ اِلَّا مَا ظَهَرَ مِنهَا جس کی تفسیر اوپر گزر چکی ہے۔ پس بوڑھی عورتیں اگر ان زائد کپڑوں کو اجنبی کے سامنے اتار دیں جن سے منہ ہاتھ چھپایا جاتا ہے (جیسے برقع و چادر) تو اس میں گناہ نہیں لیکن اگر یہ بڑی بوڑھی اس سے بھی احتیاط رکھیں اور دوسرے لور تیسرے درجہ کا پردہ اختیار کریں تو مستحب ان کے لئے بھی یہی ہے وَاَن یَّستَعفِفنَ خَیرٌ لَّهُنَّ کا مطلب یہی ہے۔ اس آیت نے بتلادیا کہ فتنہ کا اندیشہ صرف ان بوڑھی عورتوں میں موجود نہیں ہے جو نکاح کے قابل نہیں رہیں اور ان کے سوا جوان اور ادھیڑ عورتوں سے اندیشہ فتنہ کی نفی نہیں کی گئی بلکہ ان میں یہ اندیشہ موجود ہے اور یہی وہ عارض ہے جس پر دوسرے اور تیسرے درجہ کے واجب ہونے کا مدار تھا۔ لور جب شارع نے جوان اور ادھیڑ عورتوں کے بارے میں یہ حکم کردیا کہ ان میں فتنہ کا اندیشہ موجود ہے۔ اب کسی کو اپنی رائے سے یہ کہنے کا اختیار

نہیں کہ ان میں فتنہ کا اندیشہ موجود نہیں لقولہ تعالیٰ وَمَا کَانَ لِمُؤْمِنٍ وَّلَا مُؤْمِنَةٍ اِذَا قَضَی اللّٰہُ وَرَسُوْلُهٗ اَمْرًا اَنْ یَّکُوْنَ لَهُمُ الْخِیَرَةُ مِنْ اَمْرِهِمْ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ کسی ایماندار مرد اور کسی ایماندار عورت کو گنجائش نہیں جبکہ اللہ اور اس کا رسول کسی کام کا حکم دے دیں تو ان کو اس کام میں کوئی اختیار (باقی) رہے (یعنی اختیار باقی نہ رہے گا۔ بلکہ اس پر عمل کرنا ہی واجب ہوتا ہے) یہ تفاوت تو ان درجوں میں احتمالِ فتنہ کے شرط ہونے اور شرط نہ ہونے کے اعتبار سے تھا کہ پہلے درجہ کے واجب ہونے میں احتمالِ فتنہ شرط نہیں بلکہ وہ ہر حال میں واجب ہے۔ اور دوسرے تیسرے درجہ کے واجب ہونے کے لئے احتمالِ فتنہ شرط ہے۔ ایک تفاوت ان درجوں میں اور ہے جس کے سمجھنے کے لئے اول اس بات کا جاننا ضروری ہے کہ پردہ کے ان تینوں درجوں میں یہ بات مشترک ہے کہ ضرورت کے مواقع ان سے مستثنیٰ ہیں۔ جس کی دلیل بخاری کی یہ حدیث ہے کہ جو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ پردہ کا حکم نازل ہونے کے بعد حضرت سودہؓ قضاء حاجت کے لئے نکلیں۔ (پھر کچھ قصہ اس کا



بیان کر کے فرمایا کہ) حضرت سودہؓ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا یا رسول اللہ میں اپنی ایک حاجت کے لئے باہر نکلی تھی تو مجھے حضرت عمرؓ نے ایسا ایسا کہا (یعنی یوں کہا کہ اے سودہؓ خدا کی قسم تم ہم سے چھپ نہیں سکتیں۔ مطلب یہ تھا کہ تم کو باہر نہ نکلنا چاہئے کیونکہ تم چادر برقعہ پہن کر بھی کسی سے چھپ نہیں سکتیں) حضرت عائشہؓ فرماتی ہیں کہ اس کے بعد وحی نازل ہوئی اور آپؐ نے فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے ضرورت کے واسطے نکلنے کی تم کو اجازت دے دی ہے (تفسیر سورۃ الاحزاب) مگر ان تینوں درجوں میں اس اعتبار سے تفاوت ہے کہ کونسی ضرورت کس درجہ میں موثر ہے اور کس درجہ میں موثر نہیں۔ چنانچہ پہلا درجہ جو کہ جوان اور ادھیڑ اور بوڑھی سب عورتوں پر واجب ہے اس سے بہت سخت مجبوری کی حالت مستثنیٰ ہے۔ جیسے علاج معالجہ کی ضرورت یعنی بدون ایسی سخت ضرورت کے اجنبی کے سامنے بدن کا کھولنا نہ جوان اور ادھیڑ کو جائز ہے نہ بوڑھی عورتوں کو۔ اور دوسرے درجہ سے جو کہ صرف جوان اور ادھیڑ عورتوں پر واجب ہے بوڑھوں پر واجب نہیں۔ سخت مجبوری کی صورت مستثنیٰ ہے گو

بہت سخت مجبوری نہ ہو یعنی اجنبی مرد کے سامنے چہرہ اور ہاتھ کا کھولنا بوڑھی عورتوں کو تو جائز ہوگا گو چھپانا ان کو بھی مستحب ہے جیسا پہلے مذکور ہوا۔ اور جوان اور ادھیڑ عورتوں کو بدون سخت مجبوری کے اجنبی کے سامنے چہرہ اور ہاتھ کا کھولنا حرام ہوگا۔ چنانچہ فقہاء کا یہ حکم اسی قاعدہ پر مبنی ہے۔ **وتمنع الشابة وجوبًا عن كشف الرجه بين الرجال لالانه عورة بل الخوف الفتنة كذا فى الدرا لمختار وغيره واللفظ اللدر** (ترجمہ) اور جوان عورت کو مردوں کے سامنے چہرہ کھولنے سے وجوب کے درجہ میں منع کیا جائے گا۔ نہ اس وجہ سے کہ چہرہ ستر بالذات میں داخل ہے بلکہ اس وجہ سے کہ جوان عورت کے چہرہ کھلونے میں فتنہ کا اندیشہ ہے (تو ستر العارض ہوا) یہ درمختار کے الفاظ ہیں اور یہ مسئلہ فقہ کی دوسری کتابوں میں بھی مذکور ہے اور سخت مجبوری کی حالت میں چہرہ اور ہاتھ کا کھولنا جائز ہوگا بشرطیکہ کوئی دوسرا مانع نہ پایا جائے۔ جیسے اجنبی مرد کا اس کو چھونا یا اس کا اس کو چھونا یا اجنبی مرد کو گھورنا یا اجنبی مرد کے ساتھ تنہائی میں بیٹھنا، ملنا کہ ان سب کی حرمت شریعت سے ثابت ہے اور اس



سخت مجبوری کی صورت میں اگر کوئی مرد اس کو گھورنے لگے تو اس سے عورت کو گناہ نہ ہوگا۔ اور حدیث میں جو آیا ہے **لعن الله الناظر والمنظور اليه** (مشکوٰۃ صفحہ ۲۲۵ نظامی) کہ اللہ تعالیٰ نے دیکھنے والے پر بھی لعنت کی ہے اور اس پر بھی جس کو دیکھا جائے تو یہ لعنت عورت پر اسی صورت میں ہے جبکہ اس نے بدون سخت مجبوری کے اپنا چہرہ وغیرہ کھولا ہو ورنہ اگر سخت مجبوری سے اس نے کھولا اور پھر کسی مرد نے اس کو گھورا تو اس گھورنے سے عورت کو گناہ نہ ہوگا۔ اور تیسرے درجہ میں مجبوری کی حالت مستثنیٰ ہے۔ گو سخت مجبوری یا بہت سخت مجبوری کی صورت نہ ہو مگر مجبوری کا درجہ موجود ہو۔ اور اس مجبوری کے معنی یہ ہیں کہ اگر گھر سے پردہ سے نہ نکلیں تو کوئی غیر معمولی نقصان یا حرج لاحق ہو جائے ایسی ضرورت میں تمام بدن چھپا کر برقع کے ساتھ گھر سے نکلنا جوان اور ادھیڑ عورتوں کے لئے جائز ہوگا اور بدون ایسی مجبوری کے برقع کے ساتھ تمام بدن چھپا کر بھی ان کو نکلنا جائز نہ ہوگا۔ اور اس دوسرے اور تیسرے درجہ کے پردہ میں مجبوری اور سخت مجبوری کے وقت جو آسانی کی گئی ہے۔ اس میں

چونکہ فتنہ کا بھی احتمال ہے گو ضرورت پر نظر کر کے آسانی کر دی گئی اور تنگی نہیں کی گئی مگر اس احتمال کو بھی نظر انداز نہیں کیا گیا بلکہ خاص خاص احکام سے اس کا انسداد بھی کر دیا گیا۔ مثلاً عورتوں کو عطر و خوشبو لگا کر باہر نکلنے سے منع کیا گیا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے **ان المرأة اذا استعطرت فمرت بالمجلس فهي كذا وكذا** (یعنی عورت جب عطر لگا کر کسی مجلس سے گزرے تو وہ ایسی ویسی ہے یعنی زانیہ ہے۔ اس کو ترمذی اور ابو داؤد نے روایت کیا ہے اور ترمذی نے اس کو حسن صحیح کہا ہے) اور ارشاد فرمایا **ولكن ليخرجن وهن تفلات** لیکن عورتوں کو میلے کچیلے کپڑوں میں (ضرورت کے وقت باہر نکلنا چاہئے (اس کو ابو داؤد نے روایت کیا ہے اور اس پر سکوت کیا۔ صفحہ ۹۱ جلد ۱ پس حدیث حسن ہے) خلاصہ ان سب احکام کا یہ ہوا کہ بوڑھی عورتوں پر پہلا درجہ تو واجب ہے اور دوسرا تیسرا درجہ مستحب ہے۔ اور بہت سخت مجبوری کی حالت میں پہلے درجہ میں بھی جو کہ واجب ہے کچھ سہولت و وسعت کر دی گئی اور جوان اور ادھیڑ عورتوں کے لئے پہلا درجہ بھی واجب ہے اور بہت سخت



مجبوری میں اس میں کچھ سہولت و وسعت بھی ہے۔ اور دوسرا اور تیسرا درجہ بھی ان پر واجب ہے اور بہت سخت مجبوری سے کم درجہ کی مجبوری اور ضرورت کے مواقع میں کچھ سہولت و وسعت بھی ثابت ہے۔ یعنی اگر سخت مجبوری کا درجہ ہو گو بہت سخت مجبوری نہ ہو تو چہرہ اور ہتھیلیاں کھولنا اجنبی کے سامنے ان کو جائز ہے بشرطیکہ فتنہ و فساد کے احتمال کا انسداد بھی کر لیا جائے۔ یعنی سر اور کلائی اور پنڈلی وغیرہ کا کھولنا حرام ہو گا اسی طرح زیب و زینت کے ساتھ اجنبی کے ساتھ آنا حرام ہو گا اور اگر سخت مجبوری کے درجہ سے کم ضرورت ہو مگر مجبوری متحقق ہو محض خیالی مصلحت نہ ہو تو اس صورت میں برقع کے ساتھ گھر سے باہر نکلنا جوان عورت اور ادھیڑ عورت کو جائز ہے مگر چہرہ اور ہاتھوں کا کھولنا حرام ہو گا۔ اسی طرح زیب و زینت کے کپڑے پہن کر نکلنا حرام ہو گا **والسر[1] في كون الضرورة في الدرجة الاولى اشدوني الثانية شديدا وفي الثالثة مطلقة كون الرجوب في الاولى اكلو في الثانية اكيدا وفي الثالثة مطلقًا فلا بد من ان يكون المغير مبينا للفاعل**

[1] اس عبارت کی تفصیل نہیں کی گئی کیونکہ اس میں دلیل کا ذکر ہے جس سے عوام کو تعلق نہیں۔ ۱۲

**وھو العذر مماثلا فی القرۃ للمغیر مبنیا للمفعول وھو الوجوب وھذا ظاھرٌ فافھم**

اس مقام کے متعلق ایک ضروری بات قابل اطلاع یہ ہے کہ اوپر جو احکام مذکور ہوئے ہیں۔ ان میں سے جن احکام کا مدار اندیشۂ فساد و فتنہ کے ہونے یا نہ ہونے پر۔ ان میں حالات کے بدلنے سے یا ایک ہی حالت میں رائے کے اختلاف سے حکم شرعی بدل سکتا ہے (اور اس قسم کے احکام دوسرے اور تیسرے درجہ کے پردہ میں ہیں کیونکہ پہلے درجہ میں تو شریعت ہی نے خود اس کی تعیین کر دی ہے کہ فتنہ کا اندیشہ کہاں ہے اور ضرورت کا درجہ کونسا ہے۔ اس میں کسی کی رائے اور فہم کا کوئی دخل نہیں) مگر جن احکام میں رائے اور فہم کو دخل بھی ہے ان میں اس کا فیصلہ کرنے کا حق کہ فتنہ کا اندیشہ ہے یا نہیں' اور ضرورت کا تحقق ہے یا نہیں ان ہی کو ہے جن میں فتویٰ دینے کی لیاقت و قابلیت موجود ہو یعنی جن میں علم دین اور تقویٰ و اخلاص موجود ہو اور اس کے ساتھ ان کی رائے اور فہم بھی صحیح ہو نااہلوں کی بات اس بارے میں ہر گز نہ سنی



جائے گی۔ خاص کر ایسے نااہلوں کی جن میں قابلیت کی ایک شرط بھی کسی کمزور درجہ میں بھی نہ پائی جائے بلکہ برعکس اس کے نااہلیت کی تمام شرطیں قوی درجہ میں موجود ہوں جیسا کہ اس وقت جو لوگ پردہ کے مخالف ہیں اور اس رسم کو مٹانا چاہتے ہیں وہ سب اسی قسم کے ہیں جن کی لیاقت کی حالت یہ ہے محض انگریزی پڑھ کر یا قرآن کا ترجمہ دیکھ کر یا برائے نام عربی ادب کی چند کتابیں پڑھ کر اجتہاد کا دعویٰ کرنے لگتے ہیں۔ سو یہ تو کسی شمار میں بھی نہیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔ **هَلْ يَسْتَوِي الَّذِيْنَ يَعْلَمُوْنَ وَالَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ** کیا جاننے والے اور نہ جاننے والے بھی (کہیں) برابر ہو سکتے ہیں؟ اور جیسا کہ عارف شیرازی فرماتے ہیں۔

نہ ہر کہ چہرہ بر افروخت دلبری داند — نہ ہر کہ آئینہ دارد سکندری داند
ہزار نکتہ باریک تر ز مو اینجاست — نہ ہر کہ سر بتراشد قلندری داند

اور حالات کے بدلنے یا رائے کے بدلنے سے جو احکام بدل جاتے ہیں۔ اس کے یہ معنی نہیں کہ احکام شریعہ زمانہ اور وقت

کے تابع ہیں۔ جیسا بعض نادانوں کا خیال ہے بلکہ اس کی حقیقت یہ ہے کہ شارع نے خاص قید کے ساتھ حکم کو بیان کیا تھا کہ اگر یہ قید پائی جاوے تو یہ حکم ہے نہ پائی جاوے تو دوسرا حکم ہے اب حالات یا رائے کے اختلاف کا حاصل یہ ہے کہ اس قید کے وجود یا عدم میں اختلاف ہے جس نے قید کو موجود پایا ایک حکم کر دیا۔ جس نے اس قید کو موجود نہ پایا دوسرا حکم کر دیا اور یہ دونوں حکم دراصل شارع ہی کے ہیں۔ خوب سمجھ لو۔ چنانچہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں عورتوں کے لئے مساجد اور عیدگاہ میں جانے کی اجازت کا اور صحابہؓ کے زمانہ میں اس سے ممانعت ہو جانے کا مدار اسی قاعدہ پر ہے جس کو حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے ان الفاظ سے بیان فرمایا ہے **لو ادرك رسول الله صلى الله عليه وسلم ما احدثت النساء بعده لمنعهن كما صنعت نساء بنى اسرائيل (رواه مسلم)**(ترجمہ) اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس حالت کا مشاہدہ فرما لیتے جو عورتوں نے آپؐ کے بعد اختیار کی ہے تو یقیناً آپ ان کو (مساجد و عیدگاہ میں جانے سے) روک دیتے۔ جیسا بنی اسرائیل کی عورتوں کو روک دیا گیا



تھا۔ اس کو مسلم نے روایت کیا ہے اور خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی (اپنے اخیر وقت میں) عورتوں کے لئے اسی کو پسند فرمایا اور اسی کی ترغیب دی ہے (کہ وہ نماز کے لئے مسجدوں میں نہ جایا کریں چنانچہ ارشاد ہے **لصلوة المرأة فى بيتها افضل من صلوتها فى حجرتها وصلوتها فى مخدعها افضل من صلوتها فى بيتها** (رواہ الطبرانی فی الاوسط باسناد جید) کہ عورت کا گھر کے اندر نماز پڑھنا صحن میں نماز پڑھنے سے افضل ہے اور کوٹھری میں نماز پڑھنا گھر کے اندر پڑھنے سے افضل ہے (اس کو طبرانی نے اوسط میں سند جید سے روایت کیا ہے) مگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صرف ترغیب پر اکتفا فرمایا۔ سختی کے ساتھ عورتوں کو مسجدوں میں آنے سے نہیں روکا کیونکہ اس وقت عورتوں کو باہر نکلنے کی ضرورتیں زیادہ تھیں..... اور عام طبائع میں نیکی کا غلبہ اور سزا کا خوف ایسا تھا جس کی وجہ سے فتنہ و فساد کا احتمال کمزور تھا اور بعد میں عام طور پر حالت بدل گئی۔ جس میں عورتوں کی حالت بدلنے کو بھی خاص دخل تھا اور اسی قاعدہ پر فقہاء[1]

---
[1] پچھلے زمانہ کے علماء۔ ۱۲

متاخرین کا یہ فتویٰ مبنی ہے جس میں انہوں نے بعض محرموں کو نامحرموں کی مثل ٹھہرایا ہے ویکرہ الخلوۃ بالصھرۃ الشابۃ لفساد الزمان کہ جوان ساس کے پاس تنہائی میں بیٹھنا مکروہ ہے کیونکہ زمانہ فساد کا ہے اور اس احتیاط کی اجازت خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس ارشاد سے سمجھ میں آتی ہے احتجبی منہ یا سودۃ جیسا کہ اوپر گزر چکا (کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت سودہؓ کو ان کے باپ کے باندی زادہ سے پردہ کا حکم دیا) جس میں بطور احتیاط کے شرعی محرم سے پردہ کا حکم ہے (کیونکہ وہ باندی زادہ شرعاً حضرت سودہؓ کا بھائی تھا) دیتا ید ھذہ الفتوی بما فی الترغیب ؎ عن عقبۃ بن عامرؓ ان رسول اللہ صلی اللہ وسلم والترمذی ثم قال و معنی کراھتہ الدخول علی النساء علی نحو ماروی عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم قال لا یخلون رجل بامرأۃ الا کان ثالثھما الشیطان الحمد بفتح الحاء المھملۃ وتخفیف المیم واثبات الرواوٌ بالھمزۃ ایض ھو ابو الزرج ومن اولی بہ

؎ اس عبارت کی تسہیل نہیں کی گئی کیونکہ عوام کو اس کی ضرورت نہیں۔ ۱۲ط



كالاخ والعم وابن العم ونحوھم وھو المراد ھھنا کذا فسرہ اللیث بن سعد اور اسی سے یہ بھی معلوم ہو گیا ہو گا کہ فقہاء کا یہ فتویٰ نص کا مقابلہ اور حکم شرعی کی مخالفت نہیں بلکہ حکم کی علت پر نظر کر کے اس فتویٰ میں نص ہی کا اتباع کیا گیا ہے۔ اور اسی کی نظیر فقہاء کا یہ قاعدہ ہے کہ علت کے ختم ہو جانے سے حکم بھی ختم ہو جاتا ہے جس کا اعتبار مولفۃ القلوب کے بارہ میں کیا گیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ میں بعض مالدار نو مسلموں کو باوجود مالدار ہونے کے محض دلجوئی کی غرض سے زکوٰۃ وغیرہ میں سے حصہ دیا جاتا تھا۔ حضورؐ کے بعد یہ حکم باقی نہیں رہا کیونکہ اب ان مالداروں کی دلداری اور دلجوئی کی ضرورت باقی نہیں رہی جبکہ ان کے دل میں اسلام مضبوط ہو گیا۔ اور اسی قاعدہ پر امام صاحب اور صاحبین کا یہ اختلاف مبنی ہے کہ امام صاحب نے بوڑھی عورتوں کے لئے صرف صبح اور مغرب و عشاء کے وقت مسجد میں آنے کی اجازت دی ہے اور صاحبین نے پانچوں وقت آنے کی اجازت دی ہے اور ہر ایک کے قول کی جدا علت بیان کی گئی ہے اور جوان یا ادھیڑ عورتوں کے لئے بالاتفاق سب اوقات

میں ممانعت ہے ملاحظہ ہو ہدایہ۔ مقدمہ ختم ہوا اور اسی مقدمہ میں اجمالی طور سے تمام سوالوں کا جواب بھی آگیا۔ اب صرف اتنا کام رہ گیا کہ تفصیل کے ساتھ ہر سوال کے جواب کو اس پر منطبق کر کے دکھلا دیا جائے اور بعض سطحی شبہات کا جواب دے دیا جائے جو سرسری نظر میں واقع ہو سکتے ہیں۔ سو اس کو بھی عرض کرتا ہوں۔

جواب سوال اول :- یہ صورت جائز نہیں کیونکہ اس میں پردہ کا ایک درجہ جو واجب تھا فوت ہو گیا اور وہ تیسرا درجہ ہے اور اس کو بلا ضرورت چھوڑا گیا کیونکہ تانگہ پر پردہ ڈال کر بھی تو نکل سکتی ہیں (پھر محض برقع پر کیوں کفایت کی گئی) اور اگر برقع بھڑکدار ہے تو دوسرا درجہ بھی فوت ہوا کیونکہ جن صورتوں میں برقع کے ساتھ نکلنے کی اجازت ہے ان میں یہ شرط ہے کہ زیب و زینت کے لباس میں نہ نکلیں۔

جواب سوال دوم :- ہاں مسلمان عورتوں کو ایسا ہی پردہ کرنا چاہئے کیونکہ ایسے پردہ کا حکم شریعت میں ثابت ہو چکا ہے جیسا اوپر گزرا۔ جس میں صرف ضرورت کے وقت کچھ آسانی اور



وسعت ہو جاتی ہے۔

جواب سوال سوم :- تمام بدن کو چھپا کر صرف چہرہ کھول کرنا محرموں کے سامنے (خادمہ کا) آنا یہ ادنیٰ درجہ کا پردہ ہے جو ضرورت اور مجبوری کے وقت کافی ہے باقی (گھر کے مردوں کو اس حالت میں خادمہ کے چہرہ کی طرف دیکھنے کی کوئی ضرورت نہیں اس لئے اس کی اجازت نہ ہوگی۔ حدیث میں 'لعن اللہ الناظر' وارد ہے (کہ خدا تعالیٰ نے دیکھنے والے پر لعنت فرمائی ہے یعنی جو بلا ضرورت نامحرم کو دیکھے) اور بات چیت اگر ضرورت سے ہے تو ضرورت کی حد تک جائز ہے اور بلا ضرورت لذّت نفسانی کے لئے بات چیت کرنا حرام ہے۔ حدیث میں ہے اللسان تزنی کہ زبان بھی زنا کرتی ہے (اس کو ایک طویل حدیث میں بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے)

جواب سوال چہارم :- نامحرم کے سامنے چہرہ کھولنا عورت کو حرام ہے اور یہاں کوئی ضرورت نہیں۔ خصوصاً جبکہ اس صورت میں غالب بلکہ یقینی یہ ہے کہ عورتیں (سر وغیرہ کے چھپانے کا بھی اہتمام نہیں کرتیں اور ان نوکروں کے سامنے) کھلے سر پھرتی

ہیں اور بعض دفعہ خلوت اور تنہائی کی بھی نوبت آجاتی ہے جو کہ حرام ہے اس لئے یہ صورت بھی جائز نہیں۔

جواب سوال پنجم :- سیاہ و سفید کے احکام میں شریعت نے کوئی فرق نہیں کیا بلکہ جوان عورت کو ہر حال میں محلِ فتنہ قرار دیا ہے۔ اس لئے سیاہ فام بد صورت عورت کو بھی بلا ضرورت چہرہ کھولنا حرام ہے۔ نیز مشاہدہ یہ ہے کہ بعض لوگ سیاہ فام عورتوں کو گوری عورتوں سے زیادہ پسند کرتے ہیں جیسا کہ شاعر نے کہا ہے ؎

اے پیک پے خجستہ چہ نامی فدیت لک
ہرگز سیاہ چردہ ندیدم بدیں نمک

اور یہ بات مسلّم ہے **لِكُلِّ سَاقِطَةٍ لَا قِطَةٌ** کہ ہر گری پڑی چیز کے لئے کوئی اٹھانے والا ضرور ہوتا ہے۔

جواب سوال ششم :- (سلیم الفطرت نیک دل پاکباز مرد کو بھی اجنبی جوان عورت سے بدون سخت مجبوری کے بات چیت کرنا اور بدون شہوت و بد نیتی کے اس کے چہرہ کی طرف دیکھنا) جائز نہیں۔



دلیلیں اوپر گزر چکی ہیں۔ اور یہ کہیں ثابت نہیں کہ صحابہؓ کی عورتوں کا (رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے) چہرہ کھولنا بلا ضرورت تھا (بلکہ ظاہر یہ ہے کہ ضرورت کی وجہ سے تھا) پھر ضرورت کی حالت میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کو کیسے منع فرماتے۔ خصوصاً جبکہ آپؐ حکم شرعی کو عام طور پر اپنے ارشادات میں ظاہر بھی فرما چکے تھے تو اس کے بعد بعض عورتوں کا چہرہ کھول کر آپ کے سامنے آنا۔ یقیناً) ضرورت کی وجہ سے تھا اور یہ بھی ثابت نہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ان کی طرف قصداً نظر فرماتے تھے۔ اور یہ ثابت ہے کہ اس وقت بے پردگی کی عام طور سے عادت تھی۔ چنانچہ یہ احادیث ملاحظہ ہوں :-

۱۔ حضرت امّ عطیہؓ سے روایت ہے وہ فرماتی ہیں کہ ہم کو اس بات کا حکم دیا گیا تھا کہ عید کے دن حیض والی عورتوں اور پردہ میں بیٹھنے والیوں کو بھی (عید گاہ میں) لے جائیں۔ حدیث میں اس کو بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے۔ اس میں ذوات الخدور کا لفظ (جس کے معنی پردہ میں بیٹھنے والیاں ہیں) اس دعویٰ کو ثابت کر رہا ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ

وسلم کے زمانے میں بے پردگی کی عام عادت نہ تھی۔

۲۔ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں کہ ایک عورت نے پردہ کے پیچھے سے ایک خط دینے کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف ہاتھ بڑھایا۔ الحدیث اس کو ابوداؤد و نسائی نے روایت کیا ہے (مشکوٰۃ) اس میں عورتوں کا خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے تیسرے درجہ کا (گہرا) پردہ کرنا مذکور ہے۔

۳۔ ابوالسائب ابو سعید خدریؓ سے ایک نوجوان (صحابی) کے قصہ میں جس کی شادی کو کچھ ہی دن گزرے تھے روایت کرتے ہیں کہ (وہ نوجوان حضور صلی اللہ علیہ وسلم سے اجازت لے کر اپنے گھر گیا) تو اس کی بیوی دروازہ پر کواڑوں کے بیچ میں کھڑی ہوئی تھی نوجوان نے اپنا نیزہ اس کی طرف سیدھا کیا تاکہ اس پر حملہ کرے اور جوشِ غیرت سے بے تاب ہوگیا۔ الحدیث اس کو مسلم نے روایت کیا ہے (مشکوٰۃ) اس سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ پردہ



کی رسم اس زمانہ کے لوگوں کی طبیعتوں میں ایسی جمی ہوئی تھی کہ نوجوان صحابیؓ دروازہ پر اپنی بی بی کو کھڑا دیکھ کر طیش سے بیتاب ہوگئے اور قصہ افک میں (جس میں منافقوں نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر جھوٹا بہتان لگایا تھا) صحابہ کا خالی ہودج[1] کا اونٹ پر باندھ دینا اور یہ خیال کرنا کہ اس میں حضرت عائشہؓ بیٹھی ہیں نہایت مضبوط تائید ہے اس وقت کی ڈولی کی رسم کی اور کہاروں سے بی بی کے نہ بولنے کی (ورنہ ہودج باندھنے والوں کو حضرت عائشہؓ کی خاموشی سے شبہ ہوتا کہ شاید ہودج خالی ہے ان سب احادیث میں صاف صریح ہے کہ اس زمانہ میں ایسا ہی پردہ تھا جیسا آج کل ہمارے اطراف کے شرفاء کی عورتوں میں رواج ہے۔

جواب سوال ہفتم :- اول تو یہ دعویٰ دلیل کا محتاج ہے (بدون دلیل کے) محض خیال کافی نہیں۔ دوسرے اگر مان بھی لیا جائے کہ یہ حکم امہات المومنین کے ساتھ خاص ہے تو

---
[1] ہودہ

اس سے یہ لازم نہیں آتا کہ وہ ہر جہت سے ان کے ساتھ خاص ہے بلکہ ممکن ہے کہ پردہ کا تیسرا درجہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج مطہرات کے حق میں تو اپنی ذات سے واجب ہو اور عام مسلمان عورتوں کے حق میں عارض کی وجہ سے واجب ہو۔ اس صورت میں یہ درجہ واجب ہونے میں تو سب کے لئے برابر ہوگا۔ نیز یہ بھی ممکن ہے کہ اس پردہ کے واجب ہونے کی علتیں مختلف ہوں۔ ایک یہ کہ محض عزت واحترام کی وجہ سے واجب ہوئی تو حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج کے ساتھ خاص ہو۔ دوسرے یہ کہ فتنہ وفساد کا دروازہ بند کرنے کے لئے واجب ہو یہ سب عورتوں کے لئے عام ہو۔ اور علی الاطلاق یہ دعویٰ کیونکر صحیح ہو سکتا ہے کہ پردہ کا تیسرا درجہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ازواج کے ساتھ خاص ہے جبکہ دلائل سے اس کا عام طور پر واجب ہونا ثابت ہو چکا ہے۔ جیسا اوپر مذکور ہوا۔ پھر جن آیتوں میں ازواج مطہراتؓ کو اس پردہ کا حکم دیا گیا ان میں حق تعالیٰ نے حکم کے ساتھ



ہی اس کی علت بھی بیان فرمائی ہے۔ اور وہ علت یہ ہے **ذَالِکُمْ اَطْهَرُ لِقُلُوْبِکُمْ وَقُلُوْبِهِنَّ** (کہ یہ پردہ تمہارے دلوں اور ان کے دلوں کے پاک رہنے کا عمدہ ذریعہ ہے) اور یہ علت سب میں مشترک ہے بلکہ ازواج مطہراتؓ کے سوا دوسری عورتوں میں اس کی ضرورت زیادہ ہے کیونکہ حضرات ازواج مطہرات میں تو دونوں طرف فتنہ وفساد کے اسباب موجود نہ تھے اور دوسری عورتوں میں دونوں طرف ایسے اسباب معدوم نہ تھے اور جب حکم کے ساتھ اس کی علت بھی مذکور ہو تو حکم کا مدار علت پر ہوگا۔ جہاں علت موجود ہوگی وہاں حکم بھی ضرور ہوگا اور یہ بات بہت ظاہر ہے تو اب یہ حکم ازواجِ مطہراتؓ کے ساتھ کیونکر خاص ہو سکتا ہے۔

الحمد للہ بقدر ضرورت جوابات ختم ہو گئے۔ اگر زیادہ تفصیل کی ضرورت ہو تو حضرت مولانا صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا رسالہ القول[1] الصواب فی تحقیق مسئلۃ الحجاب اور لطائف رشیدیہ

[1] یہاں سے ختم تک کی عبارت کی تسہیل کی ضرورت نہیں سمجھی گئی۔ ۱۲

مولفہ حضرت مولانا گنگوہیؒ ملاحظہ فرمایا جاوے اب ایک بات بطور تذئیل کے عرض کر کے مضمون کو ختم کرتے ہیں۔

## تذئیل [1]

اگر اس وقت بے پردگی یا کم پردگی کی اجازت دی جائے قطع نظر ترک واجب کے جس کا بدلیل اثبات ہو چکا ہے۔ یقینی بات ہے کہ چند روز میں اس کی ایسی نوبت پہنچ جائے گی جس کی ان احیانِ پردہ کو بھی کہیں برائے نام گنجائش نہ ملے گی۔ پھر یہ حامیانِ پردہ میں داخل ہو کر انتظام کرنا چاہیں گے اور ان کے قابو سے نکل جائے گا۔ اور پچھتائیں گے۔ واللہ اعلم۔ کتبہ اشرف علی عفی عنہ یوم الجمعہ ۲۶ فروری الحجہ ۱۳۴۶ھ

## تمتہ تذئیل

قولہ ترک واجب الخ اقول اس واجب کا مصداق نفس پردہ ہے۔ اس کے علاوہ کچھ اور واجبات بھی پردہ کے متعلق متروک

---

[1] القول الصواب قیمت ۳۰ پیسے پتہ: ادارہ اشاعت دینیات حضرت نظام الدینؒ نئی دہلی ۱۲



ہوں گے جو احادیث میں منصوص نہیں۔ مثلاً (۱) اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ عورتیں بدون سخت مجبوری کے نہ نکلیں گی کیونکہ اس صورت بے پردگی یا کم پردگی میں ان کو گھر میں بیٹھنے کی عادت تو متروک ہو جائے گی اور (۲) اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ نکلنے کے بعد وہ سڑک کے کناروں پر دبلی دبلی چلیں گی۔ وسط پر نہ چلیں۔ یہ دونوں امر اس حدیث میں مذکور ہیں۔

عن [1] ابن عمر عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم لیس للنساء نصیب فی الخروج الا مضطرۃ الی قولہ ولیس لھن نصیب فی الطرق الا الحواشی رواہ الطبرانی فی الکبیر۔

(ترجمہ) عبد اللہ ابن عمرؓ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ عورتوں کے لئے (گھر سے) باہر نکلنے میں کچھ حصہ نہیں۔ مگر یہ کہ مجبور و مضطر ہوں (اسی حدیث میں یہ بھی ہے کہ) عورتوں کے لئے راستوں میں (چلنے کا) کوئی حق نہیں۔ سوائے

---

[1] اس تمتہ میں جو حدیثیں مذکور ہیں ان کا ترجمہ مولوی ظفر احمد صاحب کی طرف سے ہے۔ ۱۲

کناروں کے اس کو طبرانی نے کبیر میں روایت کیا ہے۔

۳۔ اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ جب پردہ نہ رہا اور باہر بھی مردوں سے اختلاط ہونے لگا تو پھر وہ بغیر اذن شوہر کے کسی کو گھر میں نہ آنے دیں گی اور

۴۔ اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ اس حالت انقیاد بے پردگی میں وہ باہر نکلنے کے لئے ہمیشہ شوہر سے اذن ضرور ہی لیا کریں گی یہ دونوں امر اس حدیث میں مذکور ہیں :-

عن معاذؓ قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا يحل لامرأة تؤمن بالله واليوم الاخر ان تاذن في بيت زوجها الا باذنه ولا تخرج وهو كاره ولا تطيع فيه احدا رواه الطبراني الكبير والحاكم في المستدرك والبيهقي سننه

(ترجمہ) حضرت معاذؓ (بن جبل) سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ کسی عورت کو جو اللہ تعالیٰ پر اور قیامت کے دن پر ایمان رکھتی ہو یہ جائز نہیں کہ اپنے شوہر کے گھر میں بدون اس کی اجازت کے کسی کو آنے دے۔ نیز عورت کو شوہر کی مرضی کے خلاف گھر سے باہر نکلنا بھی جائز نہیں اور اس بارے میں کسی کی طاعت بھی جائز نہیں۔ اس کو طبرانی نے کبیر میں اور حاکم نے مستدرک میں اور بیہقی نے سنن میں روایت کیا ہے۔



۵۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ جب دل کھل گیا تو وہ قصداً کسی اجنبی کو نہ دیکھیں گی اور

۶۔ اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ ان کو کوئی اجنبی نہ دیکھے گا۔ یہ دونوں امر اس حدیث میں مذکور ہیں۔

عن علیؓ انه كان عند النبي صلى الله عليه وسلم فقال اى شي خير للمرأة فسكتوا قال فلمار رجعت قلت لفاطمةؓ اى شئي خير للنساء قالت لايرين الرجال ولا يرونهن فذكرت ذلك للنبي صلى الله عليه وسلم فقال فاطمة بضعة مني رواه البزار والدار قطني في الافراد.

(ترجمہ) حضرت علیؓ سے روایت ہے کہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس حاضر تھے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے (سب سے دریافت) فرمایا کہ (بتلاؤ) عورت کے لئے کونسی بات سب سے بہتر ہے۔ اس پر صحابہؓ خاموش ہوگئے (اور کسی نے جواب نہ دیا) حضرت علیؓ کہتے ہیں کہ میں نے واپس آکر حضرت فاطمہؓ سے دریافت کیا کہ عورتوں کے لئے سب سے بہتر کیا بات ہے۔ حضرت فاطمہؓ نے فرمایا کہ نہ وہ مردوں کو دیکھیں نہ مرد ان کو دیکھیں۔ میں نے یہ جواب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا تو آپؐ نے فرمایا فاطمہؓ میری لخت جگر ہے (اس لئے خوب سمجھیں) اس کو بزار نے (مسند میں) اور دار قطنی نے افراد میں روایت کیا ہے۔

۷۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ اس حالت میں ان کو دیکھ کر اجنبی مردوں کے دل میں شیطانی وسوسے نہ آویں جن کا انسداد اب کامل پردہ سے ہو رہا ہے جس کا ذکر اس حدیث میں ہے۔

عن جابرؓ قال قال رسول الله صلی الله علیه وسلم ان المرأة تقبل فی صورة شیطان و تدبر فی صورة شیطان رواه مسلم.

(ترجمہ) حضرت جابرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ عورت شیطان کی صورت میں سامنے آتی ہے اور شیطان کی صورت میں واپس جاتی ہے۔ اس کو مسلم نے روایت کیا ہے۔

۸۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ ناگہانی نظر پڑنے کے بعد فوراً نظر کو ہٹا دیا جائے گا اور کامل پردہ میں تو دوبارہ نظر کا قصد ہی نہیں ہوتا۔ یہ اس حدیث میں مذکور ہے۔

عن جابرؓ بن عبد الله قال سألت رسول الله صلی الله علیه وسلم عن نظر الفجاة فامرنی ان اصرف بصری رواه مسلم.

(ترجمہ) حضرت جابر بن عبد اللہؓ سے روایت ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اچانک نظر پڑ جانے کے متعلق (حکم) دریافت کیا تو مجھ کو حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے حکم دیا کہ (فوراً) نظر کو اٹھا لو۔ اس کو مسلم نے روایت کیا ہے۔



۹۔ اور اس کا کیا انتظام ہوگا کہ غیر محرم سے بلا ضرورت اور بے تکلف باتیں نہ کیا کریں گی اور بضرورت بات کرنے کے لئے شوہر سے اجازت لیا کریں گی کیونکہ اب تو پردہ کے سبب تکثیر کلام کی نوبت نہیں آتی۔ اس لئے تقلیل کا انتظام آسان ہے اور خود طبیعت میں بھی خجلت غالب ہے۔ اس کا ذکر ان حدیثوں میں ہے۔

عن عمرؓ وقال نهی رسول الله صلی الله علیه وسلم ان تکلم النساء الا باذن ازواجهن رواه الطبرانی فی الکبیر وعن الحسن مرسلا قال بلغنی ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال لا تحدثن من الرجال الا محرما رواه ابن سعد.

(ترجمہ) حضرت عمروؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس سے منع فرمایا کہ عورتوں سے بدون شوہروں کی اجازت کے بات چیت کی جائے اس کو طبرانی نے کبیر میں روایت کیا ہے اور حسن (بصریؒ) سے مرسلاً روایت ہے۔ وہ کہتے ہیں مجھ کو یہ بات پہنچی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا کہ عورتیں اپنے محرموں کے سوا اور مردوں سے بات نہ کریں اس کو ابن سعد نے روایت کیا ہے۔

۱۰۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ بالخصوص شوہر کے اقارب کو بے تکلف آمد و رفت اور خلا ملا سے روکا جا سکے گا اس کا ذکر اس حدیث میں ہے۔

| | |
|---|---|
| عن عقبةؓ بن عامر قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اياكم والدخول على النساء فقال يارسول الله صلى الله عليه وسلم ارأيت الحموا قال الحموا الموات رواه البخاری ومسلم. | (ترجمہ) عقبہؓ بن عامر سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ عورتوں کے پاس آنے جانے سے بچو کسی نے کہا یا رسول اللہ شوہر کے بھائی (یا باپ وغیرہ) کا کیا حکم ہے۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ شوہر کا بھائی (باپ وغیرہ) تو موت ہے۔ اس کو بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے |

۱۱۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ اس بے تکلف اختلاط اور ارتباط میں کبھی خلوت کا موقع پیش نہ آوے گا۔ اس کا ذکر اس حدیث میں ہے۔



| | |
|---|---|
| عن عمرؓ عن النبی صلى الله عليه وسلم لا يخلون رجل بامرأة الاكان ثالثهما الشيطان رواه الترمذی (من جريدة الانصار الخامس المحرم ۴۷ھ | (ترجمہ) حضرت عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جب کوئی شخص کسی عورت سے تنہائی میں ملتا ہے تو ان کے ساتھ تیسرا ساتھی شیطان ہوتا ہے۔ اس کو ترمذی نے روایت کیا ہے (یہ روایت اخبار الانصار بابت ۵ محرم ۴۷ھ سے ماخوذ ہیں۔ |

یہ تو آخرت کی مضرتیں ہیں اور دنیا میں اس مس سے کبھی حرمت[1] مصاہرۃ بھی لازم آجاتی ہے۔ جس سے عمر بھر کے لئے بی بی حرام ہو جاتی ہے۔

۱۳۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ اس حالت میں عورتیں زیب و زینت سے نہ نکلیں گی اور میلی کچیلی نکلنے کو ذلت سمجھیں گی۔ اس کا ذکر اس حدیث میں ہے۔

---

[1] اس کی تفصیل بڑی کتابوں میں دیکھی جائے

عن عائشةؓ قالت بینما رسول الله صلی الله علیه وسلم جالس فی المسجد اذا دخلت امرأة من مزینة ترفل فی زینة لها فی المسجد فقال النبی صلی الله علیه وسلم ایها الناس انهر انساء کم عن لبس الزینة والتبختر فی المسجد فان بنی اسرائیل لم یلعنوا حتے لبس نساء هما الزینة وتبختروا فی المساجد رواه ابن ماجه.

(ترجمہ) حضرت عائشہؓ سے راویت ہے وہ فرماتی ہیں کہ ایک دفعہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مسجد میں تشریف رکھتے تھے کہ ایک عورت قبیلہ مزینہ کی زیب و زینت کے لباس میں مٹکتی ہوئی مسجد میں آئی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا۔ اے لوگو! اپنی عورتوں کو زیب و زینت کا لباس پہن کر مسجد (وغیرہ) میں مٹکنے سے روکو۔ کیونکہ بنی اسرائیل پر اس وقت تک لعنت نہیں کی گئی جب تک ان کی عورتوں نے زیب و زینت کا لباس پہن کر مسجدوں (وغیرہ) میں مٹکنا اختیار نہیں کیا۔ اس کو ابن ماجہ نے روایت کیا ہے

۱۴۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ عورتیں باہر نکلنے کے وقت عطر وغیرہ نہ لگاویں گی اس کا ذکر اس حدیث میں ہے۔



عن ابی موسیٰؓ قال النبی صلی الله علیه وسلم ایما امرأة استعطرت نموت علی قوم لیجدوا ریحها فهی زانیة وکل عین زانیة رواه النسائی وابن خزیمة وابن حبان فی صحیحهما اورواه الحاکم ایضا وقال صحیح الاسناد (من الترغیب والترهیب للمنذری

(ترجمہ) ابو موسیٰ (اشعری) سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے جو عورت عطر لگا کر مردوں کے پاس گزرے تاکہ ۱۱ اس کی خوشبو سونگھیں ۱۱ عورت زناکار ہے اور ہر آنکھ (جو اس کو دیکھے) زناکار ہے اس کو نسائی نے (سنن میں) لور لن خزیمہ (لن حبان نے اپنی اپنی صحیح میں لور حاکم نے بھی (مستدرک میں) روایت کیا ہے۔ لور کہا اس کی اسناد صحیح ہے (یہ سب رولیات ترغیب و ترہیب منذری سے ماخوذ ہیں)۔

۱۵۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ چہرہ اور کفیں ۔ کھولنے کی

۔ ہتھیلیاں

حالت میں سر اور ساعد؎ اور حلقوم؎ وغیرہ بالکل مستور؎ رہے گا اس کا ذکر اس حدیث میں ہے

عن اسماءؓ قال النبی صلی اللہ علیہ وسلم یااسماءؓ ان المراۃ اذا بلغت المحیض لن یصلح ان یری منها الا هذا وهذا واشار الی وجهه وکفیه رواه ابو داؤد (وقدمرا الحدیث فی اصل التقریر مع درجة هذا الستر)

(ترجمہ) حضرت اسماءؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے اسماء جب عورت بالغ ہو جائے تو یہ جائز نہیں کہ مرد اس کے کسی عضو کو دیکھیں سوا اس کے اور اس کے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے چہرہ اور ہتھیلیوں کی طرف اشارہ فرمایا (کہ بس ان دونوں کا کھولنا جائز ہے) اس کو ابو داؤد نے روایت کیا ہے اور یہ حدیث اصل جواب میں بھی گزر چکی اور وہاں اس پر پردہ کا درجہ بھی بتلادیا گیا ہے۔

---

۱۲ ؎ کلائی۔ ۱۲ ؎ گلا ۱۲ ؎ چھپا ہوا۔ ۱۲



۱۶۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ شوہر جب عورت کو ان حدود سے ذرا نکلتا دیکھے گا تو وہ بالا التزام وبالدوام اس کو زجر کیا کرے گا۔ ورنہ دیوّث کی وعید میں داخل ہوگا۔ اس کا ذکر اس حدیث میں ہے۔

عن عمارؓ بن یاسر رفعة ثلثة لا یدخلون الجنة ابدا الدیوث والرجلة من النساء ومدمن الخمر قالوا فما الدیوث قال الذی لایبالی من دخل علی اهله للکبیر مطولا۔

(ترجمہ) حضرت عمارؓ بن یاسر سے مرفوعاً روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے تین شخص کبھی جنت میں داخل نہ ہوں گے۔ دیوث اور مردانی شکل بنانے والی عورتیں اور ہمیشہ شراب پینے والا۔ صحابہؓ نے عرض کیا کہ دیوث کون ہے۔ فرمایا جس کو اس کی پرواہ نہ ہو کہ اس کی گھر والیوں کے پاس کون آتا ہے کون جاتا ہے اس کو طبرانی نے کبیر میں طول کے ساتھ روایت کیا ہے۔

۱۷۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ جب مردوں اور عورتوں میں خلط ملط ہو جائے گا تو کبھی ایسا موقع نہ ہو گا کہ مرد عورتوں کے

درمیان چلنے لگے۔ اس کا ذکر اس حدیث میں ہے۔

| | |
|---|---|
| (ابن عمرؓ) نهی النبی صلی الله علیه وسلم ان یمشی الرجل بین المرأتین لابی داؤد (من جمع الفوائد) | (ترجمہ) عبد اللہ بن عمرؓ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مرد کو دو عورتوں کے درمیان چلنے سے منع فرمایا ہے۔ اس کو ابو داؤد نے روایت کیا ہے (یہ سب روایت جمع الفوائد سے ماخوذ ہیں۔ |

۱۸۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ ان کے چلنے میں زیور کی آواز مطلقاً پیدا نہ ہو گی اس کا ذکر اس آیت میں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا يَضْرِبْنَ بِاَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِيْنَ مِنْ زِيْنَتِهِنَّ | (ترجمہ) اور عورتیں اپنے پیروں کو زمین پر) نہ ماریں تا کہ (مردوں کو) ان کی مخفی زینت معلوم ہو جائے۔ |

۱۹۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ باہر نکلنے کے وقت عورتیں



مردانہ جوتے نہ پہنیں گی اس کا ذکر اس حدیث میں ہے

| | |
|---|---|
| عن ابن ابی ملکیة قال قیل لعائشةؓ ان امرأة تلبس النعل قالت لعن رسول الله صلی الله علیه وسلم الرجلة من النساء رواه ابو داؤد (من المشکوٰة) | (ترجمہ) ابن ابی ملیکہؒ سے روایت ہے کہ حضرت عائشہؓ سے عرض کیا گیا کہ ایک عورت مردانہ جوتا پہنتی ہے۔ فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مردانی شکل بنانے والی عورتوں پر لعنت فرمائی ہے۔ اس کو ابو داؤد نے روایت کیا ہے۔ (مشکوٰۃ) |

۲۰۔ اور اس کا کیا انتظام ہو سکے گا کہ عورت کبھی بدون محرم کے سفر نہ کرے گی۔ جس کی ممانعت کی احادیث مشہور ہیں۔

تمت التمتہ۔

## رفع اشتباہ

[illegible]ور حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کے عہد مبارک پر اس [illegible] صحیح نہیں۔ نہ مرد ویسے رہے نہ عورتیں ویسی رہیں۔

نہ باعتبار حالات کے نہ باعتبار خیالات کے نہ ضرورتیں اس درجہ کی رہیں اور نہ حدود و تعزیرات باقی رہے جو مفاسد محتملہ کے مانع و قامع تھے ایسے ہی قیاس کی نسبت مولانا فرماتے ہیں۔

کارِ پاکاں را قیاس از خودبگیر گرچہ ماند در نوشتن شیر و شیر

## فرع انتباہ

ان مذکورہ بے انتظامیوں اور بے احتیاطیوں کی حالت میں جوکہ تمہ میں مذکورہ ہیں اور ان حالات وخیالات کے تفاوت میں جوکہ رفع اشتباہ میں مذکور ہیں خصوص جبکہ اس کے ساتھ تعلیم حال بھی مجتمع ہو جاوے کہ اس وقت اس کی بھی کوشش کی جارہی ہے اور جس کے لئے آزادی وبیباکی لازم یقینی ہے۔ سو اس مجموعی فضا میں جبکہ عورتیں اس شعر کا مصداق ہو جائیں گی۔

دیدار می نمائی و پرہیز می کنی بازارِ خویش آتشِ ما تیز می کنی

اور مرد اس شعر کا مصداق ہو جاویں گے۔

لحد گرسنہ در خانہ خالی بر خواں عقل باور بکند کہ رمضاں اندیشد

پھر مصلحین کا قوم سے حفظِ عفت کی فرمائش کرنا (جس کی



ضرورت کا انکار نہیں ہو سکتا) بالکل اس شعر کا مصداق ہو گا۔

درمیانِ قعرِ دریا تختہ بندم کردہ
بازمی گوئی کہ دامن ترمکن ہشیار باش

(کتبہ اشرف علی بعد نصف اشہر من کتابۃ الاصل)

## ضمیمہ

اس میں تین جزو ہیں۔ اول کے دو مضمون بعنوان تفریع (بالفاء) و تقریع (بالقاف) اس احقر کے ہیں جس کو رسالہ قبول الصواب فی شمول الحجاب پر (جو کہ مبحث پردہ پر ایک نو تعلیم یافتہ کا جدید روشنی والوں کے مذاق کے موافق لکھا ہوا ہے) بطور تائید کے لکھا تھا۔ اور ایک مضمون مولوی حبیب احمد صاحب کا جو ایک اخباری مشورہ کا جواب ہے فتویٰ بالا کے مناسب ہونے کے سبب اس کے ساتھ ملحق کر دیا گیا۔

## جزو اوّل تفریع نقلی و شرعی

جو آیات و احادیث اوپر گزری ہیں اور ان سے جو اصول

مستنبط ہوئے جن کا حاصل سدِّباب فتنہ ہے۔ ان کی بناء پر فقہائے اسلام نے جو کہ حکمائے امت ہیں جو فتاویٰ ارشاد فرمائے ہیں ان میں سے بعض کو نمونہ کے طور پر نقل کیا جاتا ہے (۱) عورت کا جہری نماز میں پکار کر قرأت کرنا جائز نہیں (۲) عورت کا حج میں لبیک پکار کر کہنا جائز نہیں (۳) اگر عورت مقتدی ہو (مثلاً اپنے زوج یا محرم کے پیچھے گھر میں نماز پڑھ رہی ہے) اور امام کو کچھ سہو ہو گیا تو عورت کو زبان سے بتلانا جائز نہیں بلکہ ہاتھ پر ہاتھ مار دے تاکہ امام اس کو سن کر سمجھ جاوے کہ میں کچھ بھولا ہوں اور پھر سوچ کر یاد کر لے (۴) جوان عورت کا نامحرم مرد کو سلام کرنا جائز نہیں (۵) جب قرأت بالجہر و تلبیہ بالجہر اور سہو امام کے وقت سُبْحَانَ اللّٰہ کہہ دینا جیسا مرد مقتدی کہہ دیتا ہے اور سلام جائز نہیں تو بلا ضرورت کلام کرنا یا اشعار سنانا یا خط و کتابت کرنا جو کہ کلام سے زیادہ جذبات کو ہیجان میں لانے والا ہے۔ یا اخباروں میں مضمون دینا جیسا کہ اس وقت متعارف ہے کہ اپنا پتہ اور نشان بھی لکھ دیا جاتا ہے کیسے جائز ہوگا؟ (۶) اجنبیہ سے بدن دبوانا جائز نہیں (۷) تو اس کا ہاتھ ہاتھ میں لینا جیسا جاہل یا بے احتیاط پیر بیعت



دست بدست کرتے ہیں کیسے جائز ہوگا؟ (۸) اجنبیہ کے بدن سے متصل کپڑے پر میلانِ نفس کے ساتھ نظر کرنا جائز نہیں۔ (۹) آئینہ یا پانی پر جو اجنبیہ کا عکس پڑتا ہو اس کا دیکھنا جائز نہیں اس بناء پر اس کا فوٹو دیکھنا جائز نہیں (۱۰) اجنبی مرد کے سامنے کا بچا ہوا طعام عورت کو کھانا یا بالعکس اگر نفس کو اس میں لذت ہو مکروہ ہے۔ (۱۱) رضاعی بھائی اور داماد اور اسی طرح شوہر کا بیٹا (گو یہ سب محارم ہیں (مگر فتنہ زمانہ پر نظر کر کے ان سے مثل نامحرم کے پردہ کرنا ضروری ہے (۱۲) عورت کے بال اور ناخن کو بدن سے جدا ہو گئے ہوں ان کا دیکھنا جائز نہیں (۱۳) اجنبی عورت کے تذکرے سے نفس کو لذت دینا جائز نہیں (۱۴) اجنبیہ کے تصور سے لذت لینا حرام ہے (۱۵) حتیٰ کہ اگر اپنی بی بی سے متمتع ہو اور تصور اجنبیہ کا کرے وہ بھی حرام ہے۔ خلاصہ یہ کہ وہ بروئے ایک حدیث کے شیطان کے جال ہے جال سے جس قدر احتیاط ضروری ہے اسی قدر اس سے' حضرت مولانا رومیؒ نے دفتر پنجم "سبب کشتن ابراہیم خروس" کی سرخی میں اس مضمون کو ایک خاص عنوان سے ارشاد فرمایا ہے۔

گفت ابلیس لعین داوارد ا دام رفتے خواہم ایں اشکارد ا

اس کے بعد اسباب فتنہ کے پیش کئے جانے کا اور ابلیس کے راضی نہ ہونے کا پھر سب کے آخر میں اس زیرِ بحث جال کو دیکھ کر اس کے خوش ہونے کا اور اس کو کافی سمجھنے کا ذکر فرمایا ہے۔

چونکہ خوبی زنان با او نمود کہ ز عقل و صبر مرداں می ربود
پس زد انگشتک بر قص اند رفتاد کہ بدوز دتر رسیدم بر مراد
چوں بدید آں چشمہائے پُر خمار کہ کند عقل و خردر اور خمار
واں صفائے عارضِ آں دلبراں کہ بسوزد چوں سپند ایں دلبراں
روئے و خال و ابر و لب چوں عتیق گوئیا خور تافت از پردہ رقیق
قد چوں سرد خراماں در چمن خد ہمچوں یاسمیں و نسترن
چونکہ دید آن غنج بر جست او سبک چوں تجلی حق از پردہ تنک
علے شدوالہ و حیران و دنگ زاں کرشمہ و زاں دلال نیک شنگ

# جزودوم تفریع عقلی وطبعی

دلدادگانِ تہذیبِ جدید عقل و فطرت و مشاہدہ پر اتنا دم



دیتے ہیں کہ اس کے پیچھے اکثر شریعت کو رد کر دیتے ہیں۔ مگر اس مسئلے میں کورانہ تقلیدِ یورپ نے ان کے جذبات و فلسفے کو ایسا چُرالیا کہ یہ بھی خیال نہ کیا کہ یہ مسئلہ تو ایسا صریح عقلی بلکہ طبعی ہے کہ اگر شریعت اس سے کچھ بھی تعرض نہ کرتی تو بھی ایک طرف طبعی غیرت اور اخلاقی شرافت اور دوسری طرف واقعات کا مشاہدہ ہر صحیح المزاج سلیم الفطرت کو پردے کی ضرورت پر مجبور کرتا یہ تو شریعت کا احسان ہے کہ ہمارے قوائے حِسّیہ ونفسیہ کو تعجب سے بچا کر مفت اس مسئلے کی تعلیم فرمادی۔ جس کی ان حضرات نے یہ قدر کی ہے۔

چوں غرض آمد ہنر پوشیدہ شد صد حجاب از دل بسوئے دیدہ شد
چوں دہد قاضی بدل رشوت قرار کے شناسد ظالم از مظلوم زار

اس لئے سخت ضرورت ہے کہ اس مضمون کو ان اشعار دعائیہ کے قبل ختم نہ کیا جاوے۔

اے خدا گر میرے دل کو ہے غرض ہے غرض دل کے لئے بئس المرض
جب غرض سے دل ہو خالی اے خدا بھر دے اپنے عشق سے سر تابہ پا
اور مرے تن میں بجائے آب و گل دردِ دل ہو دردِ دل ہو دردِ دل

واللہ المجیب لکل دعاء ومنہ الابتداء والیہ الانتہاء۔ ۳ ربیع الثانی ۱۳۴۵ھ

# جزو سوم ایک اخباری مشورہ کا جواب
## دربارۂ حجاب

الانصار میں ایک مضمون بعنوان (علماء امت شرعی پردہ کی تشریح کریں) شائع ہوا ہے جو کہ اخبار ہمدرد سے ماخوذ ہے۔ اس میں علماء سے درخواست کی گئی ہے کہ وہ اس باب میں ایک متفقہ فتویٰ شائع کریں اور بصورت ایسانہ ہونے کے دھمکی دی گئی ہے کہ جب رفتار زمانہ نے وہ کچھ کر دیا جو نہ ہونا چاہئے تھا تو کسی کے کئے دھرے کچھ نہ بن سکے گا۔ اور جس طرح انگریزی کی تعلیم کے متعلق مسلمان رو رہے ہیں اور پچھتا رہے ہیں اسی طرح پردہ کے متعلق بھی کفِ افسوس ملنے کے سوا اور کوئی چارہ نہ رہے گا۔ اور اس کے متعلق اپنی رائے کے اظہار یوں کیا گیا ہے کہ غالباً یہ آزاد خیالی کی افراط ہے اور ہمارا مروجہ پردہ تفریط کے درمیان ایک بہترین راستہ خیر الامور اوسطها کے بموجب نکالا جا سکتا ہے۔ اس کے متعلق ہم اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ علماء سے کسی متفقہ فتویٰ کی توقع رکھنا تو محض فضول ہے۔ کیونکہ علماء



دو قسم کے ہیں آخرت کو دنیا پر ترجیح دینے والے۔ اور دنیا کو آخرت پر ترجیح دینے والے پس جبکہ ان کے مقصد میں اختلاف ہے تو راویوں میں بھی اختلاف لازم ہے اس کے علاوہ بعض کی نظر عمیق ہوتی ہے اور بعض کی نظر سطحی۔ اس لئے بھی ان میں اتفاق قریب قریب ناممکن ہے۔ پھر ہندوستان میں ایسے بھی لوگ ہیں جو علمِ دین سے اصلاً واقفیت نہیں رکھتے اور مذہب میں مداخلت کر کے علماء کے منصب کو غصب کر چکے ہیں۔ اب اگر مذہبی علماء اتفاق بھی کر لیں تو ان بہروپیوں کا اختلاف تو بہر حال قائم رہے گا۔ پس جبکہ کسی امر پر اتفاق ناممکن ہے اور عدم اتفاق کی صورت میں عورتوں کا پردہ دری پر اتر آنا لازم ہے۔ جیسا کہ مضمون نگار کا بیان ہے تو اب ہمیں بجز فصبر جمیل پڑھنے کے اور کوئی چارہ نہیں۔ اور ہمیں اس پردہ دری اور اس کے شرمناک نتائج کے دیکھنے کے لئے اسی طرح آمادہ رہنا چاہئے جس طرح ہم انگریزی کے خطرناک نتائج دیکھ رہے ہیں۔ مضمون نگار میں اگر ایمان وانصاف کا کوئی حصہ ہوتا تو وہ ان لوگوں کی رائے کی قدر کرتا جو انگریزی پڑھنے کو کفر کہتے تھے۔ کیونکہ واقعات نے ان کے خیال کی صحت

کو روز روشن کی طرح صحیح ثابت کر دیا ہے۔ چنانچہ آج جس قدر فتنے اسلام اور مسلمانوں کو تباہ وبرباد کر رہے ہیں۔ سب انگریزی پڑھنے کے برکات ہیں۔ چنانچہ کسی طرف سے آواز آتی ہے کہ مذہب ہماری پستی اور تباہی کی جڑ ہے اس کو چھوڑ دو۔ کسی طرف سے شور ہوتا ہے کہ سود نہ لینا ہی مسلمانوں کی تباہی کا ذمہ دار ہے۔ اس لئے خوب سود لو۔ کوئی آواز دیتا ہے کہ پردہ ظلم ہے' وحشت ہے۔ مانع ترقی ہے اسے اٹھادو۔ کوئی چیختا ہے کہ خدا نے کمسنی کی شادی کو جائز رکھ کر قوم کو نقصان پہنچایا۔ اسے منسوخ کر دو۔ کوئی کہتا ہے کہ شادیوں کے امتیاز نے ہماری قومی منافرت کو بڑھادیا ہے اور یہ خدا کی غلطی ہے اس لئے اسے منسوخ کر کے مخلوط شادیوں کو رواج دو۔ کوئی کہتا ہے کہ پرانے فقہ نے ہمیں تباہ کر دیا۔ نیا فقہ بناؤ۔ جس میں تمام حرام چیزیں حلال کر دی جائیں۔ کوئی کہتا ہے کہ جبریہ تعلیم کے ذریعے سے اسلام کا خاتمہ کر دو وغیرہ وغیرہ۔ الغرض دنیا میں ہر طرف یہ ہی شور ہے اور یہ شور صرف انگریزی والوں نے اٹھا رکھا ہے جس میں دنیا پرست مولوی بھی شریک ہوگئے ہیں۔ اور یہ تمام واقعات اس کی تصدیق



کر رہے ہیں کہ ان بزرگوں کی رائے نہایت صحیح تھی جو انگریزی کو اسلام کے لئے خطرناک سمجھ کر مسلمانوں کو اس سے بچنے کی رائے دیتے تھے۔ لیکن مضمون نگار بجائے ان کی تصویب کے الٹا ان کو بیوقوف بناتا ہے اور یہ بھی اسی انگریزی کا اثر ہے نیز وہ کہتا ہے کہ جس طرح مسلمان آج انگریزی کی مخالفت پر رو رہے ہیں یوں ہی وہ کل پردہ مروجہ کی حمایت پر پچھتائیں گے۔ لیکن ہم کہتے ہیں کہ جو مسلمان انگریزی کے مخالف تھے۔ نہ کبھی پچھتائے اور نہ وہ پچھتائیں گے۔ جو پردہ مروجہ کی حمایت کرتے ہیں بلکہ جس طرح مخالفین انگریزی آج اپنی رائے کی صحت پر نازاں ہیں۔ یوں ہی حامیانِ پردہ' پردہ دری کے مفاسد کو دیکھ کر کل کو اپنی رائے کی صحت پر نازاں ہوں گے۔ جبکہ ہندوستان علانیہ زنا اور فسق وفجور کی وجہ سے رشکِ یورپ ہوگا اور نہ ہندوستان میں کوئی صحیح النسب ملے گا اور نہ کوئی شریف اور اس سے زیادہ اس وقت خوش ہوں گے جبکہ مرنے کے بعد ان ظالموں کو ان کی بغاوتوں کی سزا دی جائے گی اور ان کو ان کی حریت اور تمدن کا مزہ چکھایا جائے گا۔ الغرض نہ مسلمانوں کو انگریزی کی مخالفت پر پچھتانے کی کوئی

وجہ اور نہ پردہ مروجہ کی حمایت پر۔ اگر بد دینوں نے انگریزی کے باب میں علماء کی مخالفت کی تو اپنا ہی ضرر کیا۔ علماء کا کچھ نہیں بگاڑا۔ اسی طرح اگر وہ اب پردہ کی مخالفت کریں گے تو بھی اپنا ہی نقصان کریں گے اور علماء کا کچھ نہیں بگاڑ سکتے۔ رہی یہ بات کہ علماء اگر کسی معتدل بات پر متفق ہو جاویں تو اس فتنہ کی آگ رک سکتی ہے سو یہ بھی غلط ہے۔ کیونکہ جن باتوں پر علماء متفق تھے ان میں اہلِ ہوئی نے کب ان کا ساتھ دیا۔ اسی طرح اگر پردہ کے باب میں وہ متفق ہو جاویں تو جن کے دماغوں میں حریت کی ہوا بھر چکی ہے اور جن کو آزادی کی چاٹ لگ گئی ہے وہ علماء کے فتویٰ کو کب مانیں گے۔ ایسی حالت میں علماء کو حق پر قائم رہنا لازم ہے۔ خواہ اہلِ ہوئی ان کے ساتھ موافقت کریں یا مخالفت۔ علماء صحیح راستہ بتانے کے ذمہ دار ہیں اور لوگوں کے عمل کے ذمہ دار نہیں۔

وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ اَهْوَاءَ هُمْ بَعْدَ الَّذِیْ جَاءَ كَ مِنَ الْعِلْمِ مَالَكَ مِنَ اللّٰهِ مِنْ وَّلِیٍّ وَّلَا نَصِیْرٍ.

اب ہم مضمون نگار کی اس رائے کی حقیقت ظاہر کرتے ہیں جس کو اس نے خیر الامور اوسطھا کہا ہے اور کہتے ہیں کہ



مضمون نگار کا مقصود یہ معلوم ہوتا ہے کہ نہ عورتوں کو اتنا مقید کیا جاوے۔ کہ وہ گھروں کے اندر محبوس رہیں اور نہ اتنا آزاد کہ کھلے بندوں پھریں بلکہ ان کو برقع میں لپیٹ کر آزادی دی جائے۔ جیسے مسٹر محمد علی آزاد ہیں۔ لیکن اس میں اول تو یہ کلام ہے کہ یہ تجویز آپ نے قانونِ شرعی کی بناء پر کی ہے یا اپنی ذاتی رائے سے اگر آپ نے یہ تجویز کسی شرعی قانون کی بناء پر کی ہے تو اس کو پیش کیا جاوے اور اگر ذاتی رائے سے کی ہے تو آپ کو کیا حق ہے کہ آپ دین الٰہی میں اپنی رائے کو دخل دیں اور اگر آپ نے یہ تجویز خیر الامور اوسطھا سے استنباط کی ہے تو پھر ہمیں منتظر رہنا چاہئے کہ آپ ایک دن توحید خالص کو افراط اور شرک ہنود کو تفریط قرار دے کر عیسائیوں کی تثلیث کو خیر الامور اوسطھا قرار دیں گے 'اے اللہ کے بندو تم کیوں خدا کے دین کے پیچھے پڑے ہو اور تم نے کیوں اس کی تباہی کا بیڑا اٹھا رکھا ہے۔ اگر تم درحقیقت اسلام سے گھبرا گئے ہو اور تم کو خدا کے قوانین کما حقہٗ تسلیم نہیں تو صاف اپنے ارتداد کا اعلان کر دو۔ دوسرے مسلمان تو تمہارے شر سے بچ جائیں گے۔ اسلام کا دعویٰ کرنا اور خدا کے دین کو ظلم اور

جبر اور خلاف مصلحت بتلا کر اس کی تحریف کرنا بالکل انسانیت کے خلاف ہے۔ ہم صاف کہتے ہیں کہ پردہ مروجہ بھی اس پردہ سے گرا ہوا ہے جس کو شریعت لازم کرتی ہے۔ کیونکہ اس میں بہت سے غیر محرموں سے پردہ نہیں کیا جاتا۔ جیسے چچازاد بھائی۔ ماموں زاد بھائی اور جن سے پردہ کیا جاتا ہے ان سے پردہ میں کافی احتیاط برتی جاتی ہے۔ اس لئے شرعاً اسے اور سخت کرنے کی ضرورت ہے اور اس میں کوئی تخفیف نہیں ہو سکتی۔ پردہ سے شریعت کا مقصود عفت ہے۔ پس جو طریق ایسا اختیار کیا جائے جس میں عفت پر برا اثر پڑے وہ شرعاً ناجائز ہے۔ خواہ عورتیں کھلے منہ پھریں یا برقعہ اوڑھ کر۔ کیونکہ جب کوئی عورت برقع اوڑھ کر غیر مردوں کے ساتھ اختلاط کرے گی اور ان سے بے تکلف باتیں کرے گی تو اول تو مرد اس کی ذاتی حیثیت کو (کہ خوبصورت ہے یا بد صورت' جوان ہے یا بوڑھی وغیرہ) خود نظر سے اور اندازِ گفتگو سے بھانپ لیں۔ اور اگر بالفرض نہ بھانپ سکیں تو وہ ان باتوں کے معلوم کرنے کی کوشش کریں گے جس سے عفت خطرہ میں پڑ جاوے گی۔ دوسرے خود عورتیں برقع کی جالی سے مردوں کو دیکھیں گی اور



چونکہ عورتوں میں بھی جذباتِ شہوانی ہوتی ہیں۔ اس لئے جو مرد انہیں پسند ہوگا اس کے پھانسنے کی وہ خود کوشش کریں گی۔ اور جب عورتیں خود طالب ہوں گی تو ایسی حالت میں ظاہر ہے کہ برقع کیا کام دے سکتا ہے۔ اس لئے برقع کے ساتھ عورتوں کو مردوں کے ساتھ ربط ضبط اور خلا ملا کی اجازت دینا ضرور شرعی مقصد کے خلاف ہے اور وہ بھی بے پردگی میں داخل ہے۔ اسی وجہ سے جس طرح شارع نے مردوں کو غیر محرم عورتوں کے دیکھنے سے منع کیا ہے یوں ہی اس نے عورتوں کو بھی غیر محرم مردوں کے دیکھنے سے روکا ہے۔ چنانچہ جنابِ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے امہات المومنین کے اس سوال کے جواب میں کہ ابن ام مکتومؓ نابینا ہیں وہ ہم کو نہیں دیکھ سکتے اس لئے ان سے پردہ کی کیا ضرورت ہے۔ فرمایا تھا کہ وہ نابینا ہیں تم تو نابینا نہیں ہو۔ پس اگر وہ تم کو نہ دیکھیں گے تو تم تو انہیں دیکھو گی۔ پھر پردہ کیا ہوا۔ اس سے شرعی پردہ کی حقیقت خوب واضح ہوتی ہے۔ علاوہ ازیں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابہؓ اور ان کے بعد کے مسلمانوں سے کہیں منقول نہیں کہ وہ اپنی بیبیوں اور رشتہ داروں

کو برقع اڑھا کر اپنے ساتھ لئے پھرتے ہوں۔ اور ان کو مردوں کے مجمع میں شریک کرتے اور ان سے لیکچر دلاتے اور تقریریں کراتے اور دوست آشناؤں سے ملاقاتیں کراتے ہوں۔ پس اگر شرعی پردہ وہ ہوتا جس کو آج **خیر الامور اوسطها** کہا جاتا ہے تو کوئی وجہ نہ تھی کہ یہ حضرات عورتوں کو اس طرح مقید کرتے اور آزاد خیالوں کے خیال کے موافق ان پر ظلم کرتے۔ دیکھو جس جہاد سے واپسی میں واقعہ افک [1] پیش آیا ہے اس میں جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ حضرت عائشہؓ تھیں مگر برقع پہنے ہوئے اور آزاد نہ تھیں۔ بلکہ آج کل کی عورتوں کی طرح محمل میں تھیں۔

اسی طرح جنگ جمل میں بھی حضرت عائشہؓ برقع پوش نہ

---

[1] یعنی تہمت کا واقعہ



تھیں بلکہ محمل تھیں۔ اگر اس زمانہ میں برقع پہن کر آزادانہ پھرنے کی اجازت ہوتی تو محمل کی کیا ضرورت ہوتی۔ اور اس زمانہ میں برقع پہن کر شہروں میں اور جنگلوں میں اور مجمعوں میں عام طور پر پھرنا کیوں نہ منقول ہوتا۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ جو حقیقت شرعی پردہ کی آج بتائی جارہی ہے وہ ہے جس سے نہ جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واقف تھے نہ صحابہ تابعین اور نہ ائمہ مجتہدین اور نہ دوسرے مسلمان۔ پھر علماء اس کو شرعی پردہ قرار دے کر اس کے جواز کا فتویٰ کیونکر دے سکتے ہیں۔

صاحبو! جرائم ہمیشہ سے ہوتے رہے ہیں۔ چنانچہ لوگ چوری بھی کرتے ہیں۔ شراب بھی پیتے ہیں۔ زنا بھی کرتے ہیں وغیرہ وغیرہ سو اگر تم کو بھی جرائم کا شوق ہے تو شوق سے کرو۔ مگر خدا کے لئے قانونِ الٰہی کو نہ بدلو اور جرائم کو خدا کے قانون میں داخل نہ کرو بلکہ جرم کو جرم سمجھو۔ اپنے کو گنہگار سمجھو دوسروں کو بد دینی کی دعوت نہ دو۔ ایسا کرنے سے تم مسلمان رہ سکتے ہو اور قانونِ الٰہی کی تحریف کر کے جرائم کو قانونِ خداوندی میں داخل کر کے خدا کو نعوذ باللہ جاہل سمجھ کر دوسروں کو خدا کے دین سے روک کر تم مسلمان نہیں رہ سکتے **تمت الضميمة وبتمامها تمت الفتوىٰ بجميع اجزائها ولواحقها۔**